

أَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ القرآن

قرآن وسنت وعلمائے اُمت کی روشنی میں

# گستاخ رسول ﷺ کی سزا



# سر تن سے جدا

- اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان حنفی بریلوی
- غزالی دوران حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی
- شیخ القرآن مولانا غلام علی اوکاڑوی

فیضان اولیاء
پبلی کیشنز بصیر پور
0321-6464561

أَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ القرآن

قرآن و سنّت و علمائے اُمّت کی روشنی میں

# گستاخِ رسول ﷺ

## کی سزا



# سر تن سے جدا



- اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
- غزالیِ دوراں حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ
- شیخ القرآن مولانا غلام علی اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ

فیضان اولیاء
پبلی کیشنز [illegible]

| | |
|---|---|
| نام کتاب | گستاخِ رسول ﷺ کی سزا سر تن سے جدا |



- اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
- غزالی دوراں حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ
- شیخ القرآن مولانا غلام علی اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ


| | |
|---|---|
| تعداد | 1100 |
| صفحات | 80 |
| ہدیہ | 50روپے |


## ملنے کے پتے


جلالیہ صراط مستقیم گجرات / نظامیہ کتاب گھر اُردو بازار لاہور
رضا بک شاپ گجرات / مکتبہ مہریہ رضویہ کالج روڈ ڈسکہ
مکتبہ رضائے مصطفےٰ چوک دارالسلام سرکلر روڈ گوجرانوالہ
مکتبہ فیضانِ مدینہ سرائے عالمگیر، مکتبہ الفجر سرائے عالمگیر
مکتبہ فیضانِ اولیاء کامونکی / مکتبہ فیضانِ مدینہ گھکڑ
مکتبہ فکر اسلامی کھاریاں / کرمانوالہ بُک شاپ اُردو بازار لاہور
سنی پبلکیشنز گوجرانوالہ، مکتبہ ضیائیہ اقبال روڈ راولپنڈی
مکتبہ مہریہ کاظمیہ جامعہ انوارالعلوم نیو ملتان / مکتبہ ضیاء السنہ ملتان
صراط مستقیم پبلی کیشنز 6,5مرکز الاویس دربار مارکیٹ لاہور




# فہرست

نبی ﷺ کے نام پر مٹنا شہادت ہی شہادت ہے
فضاءِ جیل میں رہنا عبادت ہی عبادت ہے

ہم اس عشق کے قائل نہیں جو دید سے بھڑکے
ہمیں تو نام نامی بھی حرارت ہی حرارت ہے

بدن کی بوٹی بوٹی ہو، زبان کڑوی نہیں ہوتی
نبی ﷺ کے نام میں ایسی حلاوت ہی حلاوت ہے

لگا کے جان کی بازی بتایا ہے یہ عامر نے
جو ان کی راہ میں مٹ جائے سلامت ہی سلامت ہے

گواہی دے رہی ہیں آج بھی دیواریں برلن کی
نہیں ہے خود کشی یہ تو شہادت ہی شہادت ہے

خلد میں مسکراتے ہوں گے عامر سرخرو ہو کر
مگر ہٹلر کے بیٹوں کو ندامت ہی ندامت ہے

اے آصفؔ کلمہ حق کی صدا اپنی ڈیوٹی ہے
سزا اس جرم کی جو ہو سعادت ہی سعادت ہے

☆☆☆☆☆



# تاثرات

از

مفتی اعظم پنجاب، حضرت علامہ
مولانا مفتی محمد اشفاق احمد قادری رضوی مدظلہ العالی

مسلمان کے لئے فتح و کامرانی، عزّت و بلندی، کامل ایماندار ہونے میں ہے۔ ارشادِ خداوندی ہے۔

وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ

﴿پارہ ۴: سورہ آل عمران آیت نمبر ۱۳۹﴾

اور تم ہی بلند ہو اگر تم مومن ہو
اور ایمان کامل کی جان محبتِ مصطفیٰ ﷺ ہے۔

حدیث پاک میں ہے

لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ وَّالِدِهٖ وَوَلَدِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ

﴿متفق علیہ، مشکوٰۃ کتاب الایمان پہلی فصل﴾

ترجمہ: تم میں سے کوئی بھی اُس وقت تک کامل مومن نہیں ہو سکتا،

جب تک اُس کے والد اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ

اُس کے نزدیک مَیں محبوب نہ ہو جاؤں۔

اور محبت کا تقاضہ ہے کہ محبوب کے دشمن سے عداوت وبغض ہو لہٰذا کامل ایماندار ہونے کے لئے ضروری ہے کہ نبی پاک ﷺ کے دشمن و گستاخ سے عداوت وبغض ہو۔ قرآنِ پاک میں ہے

لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ
يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

﴿پارہ ۲۸ سورہ المجادلۃ آیت نمبر ۲۲﴾

آپ ایسی قوم ہرگز نہ پائیں گے جو اللہ تعالیٰ اور یوم آخرت پر ایمان
رکھتے ہوں اور اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول سے دشمنی رکھنے والے
سے محبت کرتے ہوں

قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ ’’شفا شریف‘‘ جلد دوم میں فرماتے ہیں......

ومنها بغض من ابغض الله ورسول ومعاداة من عاداه
یعنی اللہ ورسول کی محبت کی علامات میں سے یہ ہے کہ اُن سے
بغض رکھنے والے سے بغض ہو اور اُن سے دشمنی کرنے
والے سے دشمنی ہو

صحابہ کرام علیہم الرضوان جن کے ایمان کو معیار قرار دیتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ’’اٰمِنُوْا كَمَآ اٰمَنَ النَّاسُ‘‘ ﴿پارہ: ۱ سورہ البقرہ آیت نمبر ۱۳﴾

ایسے ایمان لاؤ جیسے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ایمان لائے۔

ان کے متعلق قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اُنہوں اِسی بنا پر ’’قد قتلوا



اجواء هم وقاتلوا آباء هم وابناء هم فی مرضاته‘‘ یعنی اُنہوں نے اپنے دوستوں کو قتل کر دیا‘ آپ ﷺ کی رضا کے لئے اپنے باپوں اور بیٹوں سے قتال کیا۔

’’نسیم الریاض‘‘ میں اِسی مقام پر ہے ’’کابی عبیدہ ابن الجراح قتل اباہ ببدرو عمر (رضی اللہ عنہ) قتل خاله العاص ومصعب ابن عمیر (رضی اللہ عنہ) قتل اخاه و نحوه مما هو مذکور فی السیر‘‘ یعنی حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ نے غزوۂ بدر میں اپنے باپ کو قتل کیا‘ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے ماموں عاص کو قتل کیا اور حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ نے اپنے بھائی کو قتل کیا‘ اِسی طرح اور بھی واقعات سیرت کی کتابوں میں مذکور ہیں۔

قرآن وحدیث اور تعامل صحابہ سے ثابت ہوا کہ گستاخ رسول (ﷺ) کے لئے زندہ رہنے کی گنجائش ہی نہیں۔ ’’تفسیر روح البیان‘‘ میں ہے کہ ایک مُنافق روزانہ نماز میں ’’سُوْرَةُ عَبَسَ وَتَوَلّٰى‘‘ ﴿پارہ: ۳۰﴾ تلاوت کرتا تھا۔ سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کو علم ہوا تو اُسے قتل کروا دیا‘ کیوں کہ اِس سورۃ شریفہ میں بظاہر من جانب اللہ عتاب ہے‘ اُس منافق کے روزانہ تلاوت کرنے اور حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ نے اُس کی باطنی خباثت اور گستاخی پر اِستدلال کیا تو فوراً قتل کروا دیا۔ غازی علم الدین شہید رحمۃ اللہ علیہ نے اُس گستاخ رسول کو قتل کیا‘ جس نے اپنی کتاب میں حضور نبی کریم ﷺ پر تضحیک وتمسخر کیا تو جیل میں سرکارِ دوعالم ﷺ نے اپنی زیارت سے مُشرّف فرمایا۔ غازی علم دین شہید رحمۃ اللہ علیہ کا جنازہ پڑھاتے وقت مُحدِّث علی پُوری پیر سید جماعت علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ بے شک پوری زندگی درس وتدریس اور ملک وملت کی خدمت میں گذری‘ ۴۰ سے زیادہ

حج نصیب ہوئے، مگر بازی لوہار کا فرزند غازی علم دین رحمۃ اللہ علیہ لے گیا۔

گستاخ رسول کو فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا قتل کرنا، خواب میں غازی علم دین رحمۃ اللہ علیہ کو سرکار ﷺ کا زیارت سے مشرف فرمانا اور جنازہ پڑھاتے ہوئے اُس کے اِس عمل پر محدّث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ کا رشک فرمانا، اِس بات کی تائید کرتا ہے کہ گستاخ رسول کی سزا قتل ہی ہے۔ ہمیشہ سے دُشمنانِ اسلام بالخصوص یہود و نصاریٰ کی سازش رہی ہے کہ مسلمانوں کے دِلوں سے عظمت و محبتِ مصطفےٰ ﷺ نکال کر رُوحِ ایمانی سے محروم کردی جائے اِس طرح اَقوامِ عالَم پر برتری اور بلندی حاصل کرنے کی بجائے ذِلت و پستی کے گڑھوں میں دھکیل دِیا جائے۔

اُن کی اِس سازش کی نشاندہی کرتے ہوئے اِقبال نے کہا۔

یہ فاقہ کش جو موت سے ڈرتا نہیں کبھی
رُوحِ محمد ﷺ اِس کے بدن سے نکال دو

مسلمانوں کو تنبیہ کی کہ۔

بمصطفےٰ برساں خویش را کہ دِین ہمہ اُوست
اگر باؤ نرسیدی تمام بولہبی است

اِس سازش نے سعودی عرب سمیت بعض دِیگر ممالِک کو لپیٹ میں لینے کے بعد پاکستان پر نظریں جما رکھی ہیں۔ ماضی قریب میں بھی گستاخی کے مُرتکب عیسائیوں کو پاکستان سے بحفاظت اپنے ممالک میں منگوالیا۔ اِسماعیل دہلوی کے پُجاری ''دیوبندیوں'' اور ''وہابیوں'' کے ذریعے لوگوں کے ذہنوں و دِلوں سے عظمتِ مصطفےٰ ﷺ محو کرنے کی کوششیں جاری ہیں۔

یہ رسالہ جس میں اِمام اہلسنت اعلیٰ حضرت عظیم البرکت رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ اور



غزالئ زماں حضرت علاّمہ سیّد احمد سعید شاہ صاحب کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کی جامع مانع مُدلّل تحریر جمع ہے، جو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے وفاقی شرعی عدالت کے چیف جسٹس کے استفسار پر تحریر فرمائی، جمع کردی ہیں، جس کے بغور مُطالعہ سے محبّتِ مصطفےٰ ﷺ کے تمام تقاضے اُجاگر ہوں گے اور دُشمنانِ اسلام کی سازش کا قلع قمع ہوگا۔

محمد اشفاق احمد غفرلہ

مرکزی جامع مسجد خانیوال

# تعارف

## امامِ اہلسنت' اعلیٰ حضرت شاہ احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

مقدّس کلمات ''امامِ اہلسنت'' جب ہمارے کان سنتے ہیں تو ایک ہی شخصیت ہمارے ذہنوں پر چھا جاتی ہے یعنی احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

امام احمد رضا فاضل بریلوی نسباً پٹھان' مسلکاً حنفی اور مشرباً قادری تھے۔ جب آپ قادری سلسلے میں داخل ہوئے اُس مُبارک کرامت کا تذکرہ کتابوں میں یُوں ملتا ہے۔ آپ اور آپ کے والد مارہرہ شریف تشریف لے گئے۔ آستانہ عالیہ برکاتیہ پر حاضری ہوئی تو وہاں حضرت سیدنا و مولانا آلِ رسُول رحمۃ اللہ علیہ سے اعلیٰ حضرت اور اُن کے والد کی پہلی مُلاقات ہوئی۔ اُنہوں نے اعلیٰ حضرت کو دیکھتے ہی یہ الفاظ فرمائے۔ آیئے ہم تو کئی روز سے آپ کے اِنتظار میں تھے۔ اعلیٰ حضرت اُسی وقت بیعت ہوئے اور اُسی وقت مُرشدِ برحق نے تمام سلاسل کی اِجازت عطا فرما کر تاجِ خلافت اعلیٰ حضرت کے سر پر رکھ دیا۔ مُریدین نے جو اُس وقت حاضر تھے عرض کیا: حضور! نہ ضروری ریاضت کا حکم دیا' نہ چلّہ کشی کا۔ مُرشدِ برحق نے جواب میں فرمایا: یہ بالکل تیار آئے تھے' اِنہیں صرف نسبت کی ضرورت تھی۔ یہ فرما کر آپ رو پڑے اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ مجھ سے دریافت فرمائے گا کہ آلِ رسول! تو دُنیا سے ہمارے لئے کیا لایا' تو میں احمد رضا کو پیش



کروں گا۔

اِمام احمد رضا خان کی ولادت ۱۰ر شوال المکرّم ۱۲۷۲ھ بمطابق ۱۴ر جون ۱۸۵۶ء کو بریلی (یوپی بھارت) میں ہوئی' محمد نام رکھا گیا' تاریخی نام المختار تجویز کیا گیا۔ جدِ اَمجد نے احمد رضا نام رکھا' بعد میں خُود اِمامِ اہلسنت نے عبد المصطفےٰ کا اضافہ کیا۔ اِمام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے چاہنے والے اُنہیں ''اِمامِ اہلسنت'' ''اعلیٰ حضرت'' اور ''فاضل بریلوی'' کے القابات سے یاد کرتے ہیں۔

## آپ کی خدمات

آپ رحمۃ اللہ علیہ کو تقریباً ۷۲ عُلوم اور فنون پر مکمّل دسترس حاصل تھی۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے سب سے پہلا فتویٰ تقریباً چودہ (۱۴) سال کی عُمر میں رضاعت کے مسئلے پر تحریر فرمایا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے مختلف زبانوں اور مختلف موضوعات پر تقریباً بارہ سو (۱۲۰۰) سے زائد کتابیں تحریر فرمائیں ہیں۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا سب سے بڑا علمی کارنامہ قرآنِ مجید کا ترجمہ ہے جس میں آپ رحمۃ اللہ علیہ نے شانِ اُلوہیت اور عظمت مصطفےٰ ﷺ کو ملحوظِ خاطر رکھا۔ اِس ترجمہ کا نام کنز الایمان یعنی ''ایمان کا خزانہ'' ہے۔

دوسرے تراجم اور ترجمہ کنز الایمان کا موازنہ کیا جائے تو اہلِ علم بخوبی اِس نتیجہ پر پہنچیں گے کہ واقعی کنز الایمان' یہ اُردو میں قرآنِ مجید کا بہترین ترجمہ ہے۔ قرآنِ کریم کے ترجمہ کنز الایمان سے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا علمی مقام بھی اُجاگر ہوتا ہے۔ آپ کے علمی کارناموں کا منہ بولتا ثبوت آپ کی تحریر کردہ مسائل پر مبنی اِس کتاب جو کہ بارہ (۱۲) جلدوں پر مشتمل ہے اور ہر جلد کے صفحات کی تعداد تقریباً ایک ہزار سے زائد ہے ''فتاویٰ رضویہ'' کے نام سے مشہور ہے۔ جدید

علماءِ کرام اس کتاب کو اسلام کا انسائیکلوپیڈیا بھی کہتے ہیں۔

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے علمی کارناموں کو دیکھتے ہوئے علماءِ عرب وعجم نے امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کو "مجدِّد مائۃ حاضرہ" کا لقب دیا اور چودھویں صدی کا مجدِّد تسلیم کیا۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ایک بلند پایہ عاشق رسول ﷺ تھے۔ آپ نے شانِ رسالت رحمۃ اللہ علیہ میں بے شمار نعتیں بھی تحریر فرمائی ہیں۔ حضور ﷺ کی شان میں کہا ہوا وہ "صلوٰۃ وسلام" جو حضورِ اکرم ﷺ کی سنت اور ایک ایک ادا پر لکھا گیا ہے (مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام) پورے عالمِ اسلام اور خصوصاً برصغیر پاک و ہند میں تقریباً سو (۱۰۰) سال سے گونج رہا ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا مجموعہ نعت "حدائقِ بخشش" کے نام سے مشہور و معروف ہے۔

ملکِ سخن کی شاہی تم کو رضا مسلّم
جس سمت آگئے ہیں، سکّے بٹھا دیئے ہیں

غرض یہ کہ آپ نے تمام عمر دین کی خدمت میں گزاری۔ آپ کے قلب مبارک میں مسلمانوں کی خیرخواہی ہر وقت جوش مارتی۔ آپ نے علمی میدان میں بھی مسلمانوں کی رہنمائی فرمائی اور جب بڑے بڑے مولوی "اکھنڈ بھارت" تحریک کا نعرہ لگا رہے تھے، اُس وقت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے مسلمانوں کو اس سازش سے باخبر کیا اور دوقومی نظریہ پیش کیا۔ چنانچہ امام احمد رضا نے ۱۸۹۷ء میں پٹنہ میں آل انڈیا سنّی کانفرنس منعقد کر کے دوقومی نظریہ پیش کیا اور مسلمانوں کو یہ احساس دلایا کہ مسلمان ایک الگ قوم ہیں اور ہندو ایک الگ قوم۔ امام احمد رضا نے مختلف تحریکوں کو سرخروئی کی منزل تک پہنچانے میں اہم کردار ادا کیا۔

مختصر یہ کہ آپ علم وفضل کے مہتاب تھے۔ آپ کا وصال ۲۵ صفر ۱۳۴۰ھ



بمطابق ۲۸ ر اکتوبر ۱۹۲۱ء میں بریلی میں ہوا۔ آپ کا مزار مبارک بریلی میں ہی ہے۔ آپ کا مزار آج بھی عالمِ اسلام کے مسلمانوں کے لئے رُشد و ہدایت کی تجلّیاں بکھیر رہا ہے۔

از محمد الطاف قادری رضوی

# فتویٰ

از

اعلیٰ حضرت، مجدد مائۃ حاضرہ، فقیہہ اعظم

مولانا الشاہ احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ

﴿فتویٰ رضویہ جلد ششم صفحہ ۳۸ کتاب السیر مطبوعہ مکتبہ رضویہ آرام باغ کراچی﴾

﴿فتاویٰ رضویہ جدید جلد ۱۴ ص ۲۹۷، رضا فاؤنڈیشن لاہور﴾

اعلیٰ حضرت مجدد مائۃ مولانا الشاہ احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں ایک سوال پیش ہوا کہ فلاں مقام پر طالب علموں کو ایک ایسا پرچہ حل کرنے کے لئے دیا گیا ہے، جس میں رسول اللہ ﷺ کی شانِ اَقدس میں توہین آمیز اَلفاظ موجود ہیں، اُس پرچے کو دیکھ کر آپ رحمۃ اللہ علیہ نے جو فتویٰ دیا، ملاحظہ فرمائیں......

## الجواب

رَبِّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ، وَاَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ (المومنون: ۹۷،۹۸) وَالَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ (التوبۃ: ۶۱) اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّلَهُمْ عَذَابًا مُّهِیْنًا (الاحزاب: ۵۷) اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَی الظّٰلِمِیْنَ۔ (سورہ ھود: ۱۸)

ان نام کے مسلمان کہلانے والوں میں جس شخص نے وہ ملعون پرچہ مرتب کیا (جس میں شان حضرت رسالت مآب ﷺ میں ناشائستہ الفاظ استعمال کیے گئے) وہ کافر مرتد ہے۔ جس جس نے اِس پر نظر ثانی کر کے برقرار رکھا وہ کافر مرتد، جس جس کی نگرانی میں تیار ہُوا وہ کافر مرتد، طلبہ میں جو کلمہ گو تھے اور اُنہوں نے اِس ملعون عبارت کا ترجمہ کیا، اپنے نبی کی توہین پر راضی ہوئے یا اسے ہلکا جانا یا اسے اپنے نمبر گھٹنے یا پاس نہ ہونے سے آسان سمجھا وہ سب بھی کافر مُرتد، بالغ ہوں، خواہ نابالغ۔



ان چاروں فریق میں ہر شخص سے مسلمانوں کو سلام کلام حرام، میل جول حرام، نشست و برخاست حرام، بیمار پڑے تو اُس کی عیادت کو جانا حرام، مرجائے تو اُس کے جنازے میں شرکت حرام، اُسے غسل دینا حرام، اُس پر نماز پڑھنا حرام، کفن دینا حرام، اُس کا جنازہ اُٹھانا حرام، اُسے مسلمانوں کے گورستان میں دفن کرنا حرام، اُسے ثواب پہنچانا حرام، بلکہ خود کفر و قاطع اِسلام، جب اُن میں کوئی مر جائے اُس کے اعزّہ واَقربا مسلمین اگر حکمِ شرع مانیں تو اُس کی لاش دفع عفونت کے لیے مُردار کُتّے کی طرح بھنگی چماروں سے ٹھیلے میں اٹھوا کر کسی تنگ گڑھے میں ڈلوا کر اُوپر سے آگ، پتھر جو چاہیں پھینک پھینک کر پاٹ بھر دیں کہ اس کی بدبُو سے ایذا نہ ہو، یہ اَحکام ان سب کے لئے عام ہیں۔

اور جو جوان میں نکاح کیئے ہوئے ہیں اُن سب کی جوروئیں (بیویاں) اُن کے نکاحوں سے نکل گئیں، اب اگر قُربت ہوگی حرام، حرام حرام اور زِنائے خالص ہوگی اور اس سے جو اولاد ہوگی ولد الزنا ہوگی۔ عورتوں کو شرعاً اختیار ہے کہ عدّت گزر جانے پر جس سے چاہیں نکاح کرلیں۔ ان میں جسے ہدایت ہو اور توبہ کرلے اور اپنے کفر کا اقرار کرتا ہوا پھر مسلمان ہو، اُس وقت یہ احکام جو اُن کی موت کے متعلق تھے منتہی ہونگے، اور وہ ممانعت جو ان سے میل جول کی تھی جب

بھی باقی رہے گی یہاں تک کہ ان کے حال سے صدقِ ندامت وخلوص توبہ و صحت اسلام ظاہر وروشن ہوں، مگر عورتیں اس سے بھی نکاح میں واپس نہیں آسکتیں، انہیں اب بھی اختیار ہوگا، چاہیں تو دوسرے سے نکاح کرلیں یا کسی سے نہ کریں اُن پر کوئی جبر نہیں پہنچتا۔ ہاں انکی مرضی ہو تو بعد اسلام ان سے بھی نکاح کرسکتیں ہیں۔ ﴿شفاء شریف صفحہ نمبر ۳۲۱﴾

اَجْمَعَ الْعُلَمَاءُ اِنَّ شَاتِمَ النَّبِیِّ ﷺ الْمُتَنَقِّصُ لَہٗ کَافِرٌ
وَالْوَعِیْدُ جَارٍ عَلَیْہِ بِعَذَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی وَمَنْ شَکَّ فِیْ
کُفْرِہٖ وَعَذَابِہٖ فَقَدْ کَفَرَ

﴿کتاب الشفاء القسم الرابع فی وجوہ الاحکام فی من تنقص، الباب الاول، ج ۲: ۲۰۸ طبع ترکی﴾

یعنی اجماع ہے کہ حضور ﷺ کی شان میں گستاخی کرنے والا کافر ہے اور اُس پر عذاب الٰہی کی وعید جاری ہے اور جو اس کافر و مستحق عذاب ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہوگیا۔

"نسیم الریاض" جلد چہارم ص ۳۸۱ میں امام ابن حجر مکی سے ہے

ما صرح به من كفر الساب والشاك فی كفره هو
ما عليه ائمتنا و غيرهم

یعنی جو یہ ارشاد فرمایا کہ نبی کریم ﷺ کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنے والا کافر اور جو اُس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر، یہی مذہب ہمارے آئمہ وغیرھم کا ہے۔

"وجیز امام کردری" جلد ۳ صفحہ ۳۲۱ پر ہے

لو ارتد والعياذ بالله تعالىٰ تحرم امرأته و يجدد النكاح بعد



اسلامه و المولود بينهما قبل تجديد النكاح بالوطئ بعد التكلم بكلمة الكفر ولد زنا ثم ان اتى بكلمة الشهادة على العادة لا يجديه مالم يرجع عما قاله لان باتيانهما على العادة لا يرتفع الكفر۔ اذا سب الرسول ﷺ او واحد من الانبياء ﷺ فلا توبة له واذا شتمه عليه الصلوة والسلام سكران يعفى واجمع العلماء ان شاتمه كافر ومن شك فی عذابه و كفره كفر ملتقطا كاكثر الاواتی للاختصار۔

یعنی جو شخص معاذ اللہ مرتد ہوجائے اُس کی عورت حرام ہوجاتی ہے پھر اسلام لائے تو اُس سے جدید نکاح کیا جائے۔ اس سے پہلے کلمۂ کفر کے بعد کی صحبت سے جو بچہ پیدا ہوگا، حرامی ہوگا، اور یہ شخص عادت کے طور پر کلمۂ شہادت پڑھتا رہے کچھ فائدہ نہ دے گا جب تک اپنے اس کفر سے توبہ نہ کرے کہ عادت کے طور پر مرتد کے کلمہ پڑھنے سے اس کا کفر نہیں جاتا، اور جو رسول اللہ ﷺ یا کسی نبی کی شان میں گستاخی کرے دُنیا میں بعد توبہ بھی اسے سزا دی جائے گی یہاں تک کہ اگر نشہ کی بے ہوشی [illegible] گستاخی بکا جب بھی معافی نہ دیں گے اور تمام علمائے اُمت کا اجماع ہے کہ نبی کریم ﷺ کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنیوالا کافر ہے، اور کافر بھی ایسا کہ جو اس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔

﴿فتاوٰی بزازیہ علی ھامش فتاوٰی ہندیہ، الفصل الثانی، النوع الاول ج ۶ ص ۳۲۱، ۳۲۲ نورانی کتب خانہ پشاور﴾

"فتح القدیر امام محقق علی الاطلاق" جلد چہارم صفحہ ۴۰۷ (باب احکام المرتدین) میں ہے۔

كل من ابغض رسول الله ﷺ بقلبه كان مرتدا
فالساب بطريق اولىٰ وان سب سكران لا يعفى عنه

یعنی جس کے دِل میں رسول اللہ ﷺ کا کینہ ہے، وہ مرتد ہے، تو گستاخی کرنے والا بدرجۂ اُولیٰ کافر ہے۔ اور اگر نشہ بلا اکراہ پیا اور اِس حالت میں کلمۂ گستاخی بکا جب بھی معاف نہ کیا جائے گا۔

"بحرالرائق" جلد پنجم صفحہ ۱۳۵ (باب احکام المرتدین) میں بعینہٖ کلمہ مذکور ذکر کر کے صفحہ ۱۳۶ پر فرمایا۔

سب واحد من الانبیاء کذالك فلا یفید الانکار مع البینة
لانا نجعل انکار الردة توبة ان کانت مقبولة

یعنی کسی نبی کی شان میں گستاخی کرے یہی حکم ہے کہ اُسے معافی نہ دیں گے، اور بعد ثبوت اس کا انکار فائدہ نہ دے گا کہ مرتد کا ارتداد سے مکرنا تو دفع سزا کے لئے ہے توبہ تو وہاں قرار پاتا ہے جہاں توبہ سنی جائے اور نبی کریم ﷺ خواہ کسی نبی کی شان میں گستاخی اور کفروں کی طرح نہیں اس سے یہاں اصلاً معافی نہ دیں گے۔

"درر الحکام علامہ مولیٰ خسرو" جلد اول صفحہ ۲۹۹ (فصل فی الجزیہ) پر ہے۔

اذا سبه ﷺ او واحدا من الانبیاء صلوات اللہ علیهم
اجمعین، مسلم فلا توبة له اصلا و اجمع العلماء ان شاتمه
کافر ومن شك فی عذابه و کفره کفر۔

یعنی اگر کوئی شخص مسلمان کہلا کر حضورِ اَقدس ﷺ یا کسی نبی کی شان میں گستاخی کرے اُسے ہرگز معافی نہ دیں گے اور تمام علمائے اُمت مرحومہ کا اجماع ہے اس پر کہ وہ کافر ہے اور جو اس کے کُفر میں شک کرے وُہ بھی کافر ہے۔

"غنیۃ ذوالاحکام" صفحہ ۳۰۱ (باب المرتد) میں ہے۔



محل قبول توبة المرتد مالم تکن ردته بسب النبی
ﷺ فان کان به لا تقبل توبته سواء جاء تائبا من نفسه او شهد علیه
بذالك بخلاف غیره من المکفرات

یعنی نبی کریم ﷺ کی شانِ اقدس میں گستاخی اور کفروں کی طرح نہیں، ہر طرح کے مرتد کو بعد توبہ معافی دینے کا حکم ہے مگر اس کافر مرتد کے لئے اس کی اجازت نہیں۔

"الاشباہ والنظائر قلمی" باب الردة۔

لاتصح ردة السکران الا الردة بسبّ النبی ﷺ فانه لا یعفی عنه کذا فی البزازیة وحکم الردة بینونة امرأته مطلقا (ای سواء رجع اولم یرجع غمز العیون) واذا مات علی ردته لم یدفن فی مقابر المسلمین ولا اهل ملة وانما یلقی فی حفرة کالکلب والمرتد اقبح کفرا من الکافر الاصلی واذا شهدوا علی مسلم بالردة وهو منکر لا یتعرض له لا لتکذیب الشهود العدول بل لان انکاره توبة و رجوع فتثبت الاحکام التی للمرتد ماتاب من حبط الاعمال وبینونة الزوجة و قوله لا یتعرض له انما هو فی مرتد تقبل توبته فی الدنیا لا الردة بسب النبی ﷺ الاولی تنکیر النبی ﷺ کما عبر به فیما سبق غمز العیون۔

یعنی نشہ کی بیہوشی میں اگر کسی سے کفر کی کوئی بات نکل جائے اُسے بوجہ بیہوشی کافر نہ کہیں گے نہ سزائے کفر دیں گے، مگر نبی کریم ﷺ کی شانِ اَقدس میں گستاخی وہ کفر ہے کہ نشہ کی بیہوشی سے بھی صادر ہوا تو اُسے معافی نہ دیں گے۔

"کذافی البزازیہ" اور معاذ اللہ ارتداد کا حکم یہ ہے کہ اُس کی عورت فوراً اُس کے

نکاح سے نکل جاتی ہے اگر یہ بعد کو پھر اسلام لائے جب بھی عورت نکاح میں واپس نہ جائے گی اور جب وہ اسی اِرتداد پر مرجائے والعیاذ باللہ تعالیٰ تو اُسے مسلمانوں کے مقابر میں دفن کرنے کی اجازت نہیں، نہ کسی ملت والے مثلاً یہودی یا نصرانی کے گورستان میں دفن کیا جائے، وہ تو کتے کی طرح کسی گڑھے میں پھینک دیا جائے، مرتد کا کفر اصلی کافر کے کفر سے بدتر ہے اور اگر کسی مسلمان پر گواہانِ عادل شہادت دیں کہ فلاں قول یا فعل کے سبب مرتد ہو گیا اور وہ اس سے انکار کرتا ہو تو اس سے تعرض نہ کریں گے نہ اس لیے کہ گواہانِ عادل کو جھوٹا ٹھہرایا بلکہ اس لیے کہ اس کا مکرنا اس کفر سے توبہ و رجوع سمجھیں گے ولہٰذا گواہانِ عادل کی گواہی اور اس کے انکار سے یہ نتیجہ پیدا ہوگا کہ وہ شخص مرتد ہو گیا تھا اور اب توبہ کرلی تو مرتد تائب کے احکام اس پر جاری کریں گے کہ اس کے تمام اعمال حبط ہوگئے اور جورو (بیوی) نکاح سے باہر، باقی سزا نہ دی جائے گی، مگر نبی کریم ﷺ کی شان میں گستاخی کہ یہ وہ کفر ہے جس کی سزا سے دنیا میں بعد توبہ بھی معافی نہیں تھی اور نہ کسی اور نبی کی شان میں گستاخی علیہم الصلوٰۃ والسلام۔

"فتاویٰ خیریہ علامہ خیر الدین رملی" اُستاذ صاحب در مختار جلد اول صفحہ ۹۵ (باب المرتدین) پر فرماتے ہیں۔

من سبّ رسول اللہ ﷺ فانہ مرتد و حکمہ حکم المرتدین ویفعل بہ ما یفعل بالمرتدین ولا وتوبۃ لہ اصلا واجمع العلماء انہ کافر ومن شک فی کفرہ کفر ملتقطا

جو نبی کریم ﷺ کی شانِ کریم میں گستاخی کرے وہ مرتد ہے، اُس کا حکم وہی ہے جو مرتدوں کا ہے، اس سے وہی برتاؤ کیا جائے جو مرتدوں سے کرنے کا حکم دیا



گیا ہے اور اُسے دنیا میں کسی طرح معافی نہ دیں گے اور باجماع تمام علمائے اُمت وہ کافر ہے اور جو اُس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔

"مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر" جلد اول صفحہ ۶۱۸ (باب الجزیہ) پر ہے۔

اذا سبہ ﷺ او واحد امن الانبیاء مسلم ولو سکران فلا توبۃ لہ تنجیہ کالزندیق ومن شک فی عذابہ وکفرہ فقد کفر۔

یعنی مسلمان کہلا کر حضور اقدس ﷺ یا کسی نبی کی شان میں گستاخی کرے اگرچہ نشہ کی حالت میں تو اس کی توبہ پر بھی اُسے معافی نہ دیں گے جیسے دہریے بے دین کی توبہ نہ سُنی جائے گی اور جو شخص اس گستاخی کرنے والے کے کفر میں شک لائے گا وہ بھی کافر ہو جائے گا۔

"ذخیرۃ العقبیٰ" علامہ اخی یوسف صفحہ: ۲۴۰ (کتاب الجہاد باب الجزیہ) پر ہے۔

قد اجمعت الامۃ علی ان الاستخفاف بنبینا ﷺ وبای نبی کان علیہم الصلاۃ والسلام کفر سواء فعلہ علی ذالک مستحلا ام فعلہ معتقد الحرمۃ ولیس بین العلماء خلاف فی ذالک ومن شک فی کفرہ وعذابہ کفر۔

یعنی بے شک تمام اُمتِ مرحومہ کا اجماع ہے کہ حضور انور ﷺ خواہ کسی نبی کی تنقیص شان کرنے والا کافر ہے، خواہ اُسے حلال جان کر اس کا مرتکب ہوا ہو یا حرام جان کر، بہرحال جمیع علماء کے نزدیک کافر ہے اور جو اس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر۔

"ذخیرۃ العقبیٰ" علامہ اخی یوسف صفحہ: ۲۴۲: (کتاب الجہاد باب الجزیہ)

پر ہے۔

لا يغسل ولا يصلى عليه ولا يكفن اما اذاتاب وتبرأ عن الارتداد ودخل في دين الاسلام ثم مات غسل وكفن وصلى عليه ودفن في مقابر المسلمين۔

یعنی وہ گستاخی کرنے والا جب مرجائے تو اُسے نہ غسل دیں نہ کفن دیں نہ اس پر نماز پڑھیں' ہاں اگر توبہ کرے اور اپنے اس کفر سے برأت کرلے اور دینِ اسلام میں داخل ہو اُس کے بعد مرجائے تو غسل، کفن، نماز اور مقابرِ مسلمین میں دفن سب کچھ ہوگا۔

تنویرالابصار شیخ الاسلام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ غزی:

ہر مرتد کی توبہ قبول ہے

كل مسلم ارتد فتوبته مقبولة الاالكافر بسبّ نبي الخ

﴿درمختار شرح تنویرالابصار' باب المرتدین' ج ا ص ۳۵۶ مجتبائی دہلی﴾

مگر کسی نبی کی شان میں گستاخی کرنے والا ایسا کافر ہے کہ دُنیا میں سزا سے بچانے کے لیے اُس کی توبہ بھی قبول نہیں۔

''دُرمختار'' میں ہے۔

الكافر بسب نبي من الانبياء لاتقبل توبته مطلقا

و من شك في عذابه و كفره كفر

﴿درمختار شرح تنویرالابصار' باب المرتدین' ج ا ص ۳۵۶ مجتبائی دہلی﴾

یعنی کسی نبی کی توہین کرنا ایسا کفر ہے جس پر کسی طرح معافی نہ دیں گے' اور جو اس کے کافر و مستحقِ عذاب ہونے میں شک کرے خود کافر ہے۔



''کتاب الخراج'' سیدنا امام ابو یوسف رضی اللہ عنہ صفحہ ۱۹۷ (فصل فی الحکم فی المرتد عن الاسلام) پر ہے۔

قال ابو يوسف و ايما رجل مسلم سبّ رسول الله ﷺ او كذبه او عابه او تنقصه فقد كفر بالله تعالىٰ و بانت زوجته۔

یعنی جو شخص کلمہ گو ہو کر حضورِ اقدس ﷺ کو بُرا کہے یا تکذیب کرے یا کوئی عیب لگائے' شان گھٹائے وہ بلاشبہ کافر ہوگیا اور اُس کی عورت نکاح سے نکل گئی۔

بالجملہ اشخاص مذکورین کے کفر و ارتداد میں اصلاً شک نہیں' دربارہ اسلام و رفع دیگر احکام اُن کی توبہ اگر سچے دِل سے ہو ضرور مقبول ہے' ہاں اِس میں اختلاف ہے کہ سُلطانِ اسلام اُنھیں بعد توبہ و اسلام صرف تعزیر دے یا اب بھی سزائے موت دے۔

وہ جو بزازیہ اور اس کے بعد کی بہت کتبِ معتمدہ میں ہے کہ اُس کی توبہ مقبول نہیں اِس کے یہی معنی ہیں اور اس کی بحث یہاں بیکار ہے' کہاں سلطانِ اسلام اور کہاں سزائے موت کے احکام' صدہا خبیث' اخبث' ملعون' انجس ہیں کہ کلمہ گو بلکہ اعلیٰ درجہ کے مسلمان' مفتی' واعظ' مدرس' شیخ بن کر اللہ و رسول کی جناب میں منہ بھر بھر کر ملعونات بکتے' لکھتے اور چھاپتے ہیں اور اُن سے کوئی تو کہنے والا نہیں' اور اگر کہے تو نہ صرف اُن کے بلکہ بڑے بڑے مُہذّب بننے والے مسلمانوں کے نزدیک یہ بے تہذیبی و تشدُّد ہو۔

فانظر الى اثار مقت الله الغيور كيف انقلبت القلوب وانعكست الامور ولاحول ولا قوة الابا لله العلى العظيم و سيعلم الذين ظلموا اى منقلب ينقلبون۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

اعلیٰ حضرت، امامِ اہلسنت، امام احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تصنیف لطیف ''تمہید ایمان'' میں رقمطراز ہیں کہ......

تمہارا رب عزّوجل فرماتا......

يَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ مَا قَالُوْا ۭ وَلَقَدْ قَالُوْا كَلِمَةَ الْكُفْرِ وَكَفَرُوْا بَعْدَ اِسْلَامِهِمْ ﴿پ۱۰ ع۱۶ سورہ التوبۃ: آیت ۷۴﴾

ترجمہ: اللہ کی قسم کھاتے ہیں کہ انہوں نے نبی کی شان میں گستاخی نہ کی اور البتہ بیشک وہ یہ کفر کا بول بولے اور مسلمان ہو کر کافر ہوگئے،

ابن جریر وطبرانی وابو الشیخ وابن مردویہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ایک پیڑ کے سایہ میں تشریف فرما تھے، ارشاد فرمایا؛ عنقریب ایک شخص آئے گا کہ تمہیں شیطان کی آنکھوں سے دیکھے گا، وہ آئے تو اس سے بات نہ کرنا۔ کچھ دیر نہ ہوئی تھی کہ ایک کرنجی آنکھوں والا سامنے سے گزرا، رسول اللہ ﷺ نے اسے بلا کر فرمایا: تو اور تیرے رفیق کس بات پر میری شان میں گستاخی کے لفظ بولتے ہیں۔ وہ گیا اور اپنے رفیقوں کو بلا لایا۔ سب نے آکر قسمیں کھائیں کہ ہم نے کوئی کلمہ حضور ﷺ کی شان میں بے ادبی کا نہ کہا، اس پر اللہ عزّوجل نے یہ آیت اتاری کہ خدا کی قسم کھاتے ہیں کہ انہوں نے گستاخی نہ کی اور بیشک ضرور وہ یہ کفر کا کلمہ بولے اور تیری شان میں، بے ادبی کر کے اسلام کے بعد کافر ہوگئے۔ دیکھو اللہ گواہی دیتا ہے کہ ''نبی کی شان میں بے ادبی کا لفظ کلمہ کفر ہے'' اور اس کا کہنے والا اگرچہ لاکھ مسلمانی کا مدعی کروڑ بار کا کلمہ گو ہو، کافر ہو جاتا ہے۔ اور فرماتا ہے۔

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ ۭ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ



وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ ۭ

﴿پ۱۰ ع۱۴ سورہ التوبۃ: ۶۵، ۶۶﴾

ترجمہ اگر تم ان سے پوچھو تو بیشک ضرور کہیں گے کہ ہم تو یونہی ہنسی کھیل میں تھے، تم فرما دو، کیا اللہ اور اس کی آیتوں اور اس کے رسول سے ٹھٹھا کرتے تھے، بہانے نہ بناؤ تم کافر ہو چکے اپنے ایمان کے بعد۔

ابن ابی شیبہ وابن جریر وابن المنذر وابن ابی حاتم وابو الشیخ امام مجاہد تلمیذِ خاص سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت فرماتے ہیں۔

انه قال فی قوله تعالیٰ ولئن سالتهم ليقولن انما كنا نخوض و نلعب ط قال رجل من المنافقين يحدثنا محمد ان ناقة فلان بوادی كذا وما يدريه بالغيب۔

یعنی کسی شخص کی اونٹنی گم ہوگئی، اس کی تلاش تھی، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اونٹنی فلاں جنگل میں فلاں جگہ ہے، اس پر ایک منافق بولا: محمد ﷺ بتاتے ہیں کہ اونٹنی فلاں جگہ ہے، محمد غیب کیا جانیں؟

اس پر اللہ عزّوجل نے یہ آیت کریمہ اتاری کہ کیا اللہ و رسول سے ٹھٹھا کرتے ہو، بہانے نہ بناؤ تم مسلمان کہلا کر اس لفظ کے کہنے سے کافر ہوگئے۔

﴿دیکھو تفسیر امام ابن جریر مطبع مصر، جلد دہم صفحہ ۱۰۵ و تفسیر درِ منثور امام جلال الدین سیوطی جلد سوم صفحہ ۲۵۴﴾

مسلمانو! دیکھو محمد رسول اللہ ﷺ کی شان میں اتنی گستاخی کرنے سے کہ ''وہ غیب کیا جانیں؟'' کلمہ گوئی کام نہ آئی اور اللہ تعالیٰ نے صاف فرما دیا کہ بہانے نہ بناؤ تم اسلام کے بعد کافر ہوگئے۔

# تعارف غزالی دوراں

حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ حرم رسول ﷺ میں حاضر تھے۔ پر سوز گزارشات اور التجائیں کر رہے تھے۔ چہرہ کعبہ کے کعبہ یعنی حضور اکرم ﷺ کی طرف اور پیٹھ خانہ کعبہ کی جانب تھی اور یہی طریقہ بزرگوں سے ثابت ہے کہ جب بھی حضور اکرم ﷺ کے دربار میں حاضر ہوں تو منہ حضور اکرم ﷺ کی طرف ہو اور جب منہ حضور ﷺ کی طرف ہوگا تو پیٹھ خانہ کعبہ کی طرف ہوگی۔

نجدی پہرہ داروں نے منع کیا اور کہا کہ کعبہ کی طرف پیٹھ نہ کرو بلکہ کعبہ کی طرف منہ کر کے حضور ﷺ کی طرف پیٹھ کرلو۔ آپ نے اُن کی طرف دھیان نہ دیا۔ دوسرے دن آپ کو قاضی کے سامنے پیش کیا گیا۔ قاضی صاحب نے پوچھا: کیا آپ قبرِ رسول ﷺ کو کعبہ سے افضل سمجھتے ہیں؟ آپ نے جواب میں فرمایا کہ تم کعبہ کی بات کرتے ہوئیں تو اِس جگہ کو عرشِ اعظم سے بھی افضل جانتا ہوں۔ اُس نے پوچھا: کوئی دلیل؟ جواب میں فرمایا ”دیکھو از روئے قرآن حضرت عیسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے شکرگزار بندے ہیں اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شکرگزاری پر ہم انہیں چوتھے آسمان پر لے گئے، بلندی عطا فرمائی اور وہ وہاں بھی شکرگزار رہے۔ ”لئن شکرتم لازیدنکم“ اب چاہئے تو یہ تھا کہ اللہ تعالیٰ انہیں اور بلندی پر لے جاتا، یہاں تک کہ عرش پر لے



جاتا، لیکن اللہ تعالیٰ انہیں حضور اکرم ﷺ کے پہلو میں لائے گا۔ معلوم ہوا کہ جو عظمت اور بلندی جوارِ مصطفےٰ ﷺ میں ہے وہ عرش کو بھی حاصل نہیں۔ حضرت کاظمی شاہ صاحب نے جب یہ دلیل قائم کی تو نجد کا قاضی دم بخود رہ گیا۔

حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ سرمایۂ افتخار محدث بے بدل، فقیہہ اور عظیم ترین محقق تھے۔ انہوں نے اپنی زندگی کا بیشتر حصہ علمِ حدیث کی خدمت اور ترویج میں گزارا۔ مختلف علمی موضوعات پر تحقیقی تصانیف سپردِ قلم کیں۔ سینہ میں مسلمانوں کا گہرا درد رکھتے تھے اور ہر ضرورت کے موقع پر ملک وقوم کے لئے گراں بہا قربانیاں دیں۔ مسلک سے والہانہ لگن اور اہلسنت کے حقوق کی پامالی پر ہمیشہ مضطرب رہتے۔ ہر مرحلے میں مسلکِ حق اہلسنت کی ترویج اور اشاعت میں کوشاں رہے اور مختلف مقامات پر بدمذہبوں اور حق سے پھرے لوگوں کو راہِ راست پر لائے۔

غزالی دوراں ابو النجم سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کا سلسلہ نسب سیدنا امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ سے منسلک ہے۔ ۱۹۱۳ء میں آپ مرادآباد کے مضافاتی شہر امروہہ میں پیدا ہوئے۔ والدِ محترم کا اسمِ گرامی سید محمد مختار کاظمی ہے۔ بچپن میں ہی والدِ محترم کا سایہ اُٹھ گیا۔ اپنے ابتداء سے انتہاء تک تمام تعلیم وتربیت برادرِ معظم حضرت علامہ استاذ العلماء سید خلیل صاحب کاظمی خاکی محدث امروہی رحمۃ اللہ علیہ کی زیرنگرانی پائی اور انہیں کے دستِ حق پرست پر (سلسلہ چشتیہ صابریہ) میں بیعت ہوئے اور آپ کے برادرِ اعظم نے آپ کو خلافتِ عظمیٰ سے نوازا۔

## آپ کی خدمات

سولہ سال کی عُمر میں سندِ فراغت حاصل کی۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی دستار بندی کے موقع پر حضرت صدر الافاضل سید محمد نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا معوان صاحب رامپوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا نثار احمد صاحب کانپوری رحمۃ اللہ علیہ و دیگر اکابر علماء اور اعاظم مشائخ اہلسنت کی موجودگی میں حضرت شاہ علی حسین صاحب اشرفی کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے دستِ کرم سے آپ کے سر پر دستارِ فضیلت باندھی۔

حضرت علامہ کاظمی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فراغت کے بعد لاہور تشریف لائے اور "جامعہ نعمانیہ" میں تدریس کے فرائض انجام دیئے۔ یہاں تک کہ ایک وقت میں اٹھائیس اسباق کی تدریس آپ کے ساتھ متعلق ہوگئی۔

۱۹۳۱ء میں آپ لاہور سے واپس امروہہ تشریف لے گئے اور چار سال تک امروہہ کے مدرسے "محمدیہ حنفیہ" میں محدث محمد خلیل کاظمی کی سرپرستی میں تدریس فرماتے رہے۔ ۱۹۳۵ء کے اوائل میں آپ ملتان تشریف لے آئے۔ شروع دنوں میں اپنی رہائش پر ہی درس وتدریس کا سلسلہ شروع کر دیا اور کچھ عرصہ میں ملتان شریف کے وسط میں ایک زمین خرید لی اور مدرسہ "انوار العلوم" کا قیام عمل میں لایا گیا۔

حضرت علامہ کاظمی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے برصغیر کی تقسیم اور مسلمانوں کی علیحدہ مملکت کے قیام کے لئے بھی گراں قدر خدمات انجام دیں ہیں۔ مُسلِم لیگ کے اسٹیج سے قیامِ پاکستان کی توثیق کے لئے "بنارس کانفرنس" میں شرکت کی۔ جس زمانہ میں کانگریسی اور احراری علماء سر دھڑ کی بازی لگا کر پاکستان کی مخالفت کر



رہے تھے اُس وقت خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ، پیر جماعت علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ، مولانا ابوالحسنات رحمۃ اللہ علیہ، مولانا عبدالحامد بدایونی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا عبدالغفور ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ کی رفاقت میں حضرت کاظمی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ الگ قومیت اور آزادیٔ پاکستان کے لئے مسلسل سعی اور مسلسل جُہد میں مصروف تھے۔

قیامِ پاکستان کے بعد حضرت علامہ کاظمی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے نئے حالات کا جائزہ لیا اور جو لوگ کل پاکستان بننے کی مخالفت کر رہے تھے پاکستان بننے کے بعد مسلم لیگ میں شمولیت اختیار کر لی اور حکومت کی نظر میں سُرمۂ چشم بن کر سما گئے۔

اُس وقت آپ نے اہلسنت کے اِتحاد اور تنظیم کی ضرورت محسوس کی تا کہ اہلسنت کو سیاسی اِستحکام اور قوت حاصل ہو۔ اِس سلسلے میں آپ کی کوششیں کار آمد ثابت ہوئیں اور ملتان میں اہلسنت کا ایک عظیم الشان اجلاس ہوا جس میں اہلسنت کی تنظیم کا نام "جمعیت العلماء پاکستان" تجویز کیا گیا اور حضرت علامہ مولانا ابوالحسنات رحمۃ اللہ علیہ کی جمعیت العلماء پاکستان کا صدر اور کاظمی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو ناظمِ اعلیٰ مقرّر کیا گیا۔ آپ نے اپنی نظامت کے دوران جمعیت العلماء پاکستان کو بے حد فروغ دیا اور مُلک وملت کے لئے بے حد خدمات انجام دیں جس میں جہادِ کشمیر، دستور سازی، تحریکِ ختم النبوت، تبلیغ واشاعت، سیلاب زدگان کی مدد۔

غرض ہر خدمت اور ضرورت کے موقع پر سرگرمِ عمل رہے۔

۲۵ رمضان المبارک ۱۴۰۶ھ بمطابق ۱۹۸۶ء میں حضرت غزالی دوراں اس دُنیائے فانی سے مکینِ خلدِ بریں ہوئے۔ (اناللہ وانا الیہ راجعون) آپ

کے وصال سے عوامِ اہلسنت بالکل بے سہارا ہوگئے۔

حضرت علامہ کاظمی شاہ صاحب اعلیٰ اللہ مقامہ کی ذاتِ گرامی فی الحقیقت مستغنی عن الخطاب ہے۔ جب اُن کا اِسم گرامی آجائے تو خطابات والقابات اُن کی بہترین اور قد آور شخصیت کے سامنے بہت چھوٹے نظر آتے ہیں۔ بلاشبہ آپ نابغۂ روزگار علماء میں سے تھے جو صدیوں بعد پیدا ہوتے ہیں۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی گراں قدر تصانیف جن کے مُطالعہ سے آپ کے مقام کی بلندی اور آپ کی شخصیت مزید ہمارے ذہنوں میں اُجاگر ہوگی۔

۱۔ تسبیح الرحمٰن عن الکوب والنقصان۔ ۲۔ مزیلۃ النزاع عن مسئلۃ السماع۔ ۳۔ تسکین الخواطر۔ ۴۔ حیات النبی ﷺ۔ ۵۔ معراج النبی ﷺ۔ ۶۔ میلادُ النبی ﷺ۔ ۷۔ تقریر منیر۔ ۸۔ اِسلام وعیسائیت۔ ۹۔ تحقیقِ قربانی۔ ۱۰۔ اِسلام اور اِشتراکیت۔ ۱۱۔ الحق المبین۔ ۱۲۔ آئینہ مودودیت۔ ۱۳۔ کتاب التراویح۔ ۱۴۔ نفی الظل والفئی۔ ۱۵۔ التبشیر برد التحذیر۔ ۱۶۔ اُردو ترجمہ قرآن اور دوسری بہت سی گراں قدر تصانیف۔

از قلم محمد الطاف قادری رضوی

نوٹ: آپ رحمۃ اللہ علیہ کی تصانیف کو تین جلدوں میں "مقالاتِ کاظمی" کے نام سے جمع کر دیا گیا ہے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی تقاریر کی بھی چار جلدیں چھپ چکی ہیں۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمۂ قرآن اور تفسیر کی ایک جلد اِن کے علاوہ ہیں۔ ضرورت اِس اَمر کی ہے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی شخصیت اور آپ رحمۃ اللہ علیہ کے کارہائے نمایاں پر ضخیم کتابیں شائع کی جائیں۔......علامہ محمد نعیم اللہ خاں قادری۔



## فتویٰ

از

بسلسلہ شریعت پٹیشن......در توہینِ رسالت

بعدالت جناب چیف جسٹس صاحب، وفاقی شرعی عدالت پاکستان

بیان منِ جانب

علامہ سید احمد سعید کاظمی صاحب

صدر مرکزی جماعت اَہل سنت پاکستان وشیخ الحدیث

مدرسۂ عربیہ اِسلامیہ اَنوارُالعلوم ملتان۔

محترم محمد اسماعیل قریشی، سینئر ایڈووکیٹ سپریم کورٹ پاکستان، لاہور نے بنام اِسلامی جمہوریۂ پاکستان، تعزیرات پاکستان کی دفعہ نمبر ۲۹۵ الف اور دفعہ ۲۹۸ رالف کے خلاف شرعی عدالت میں ایک درخواست دائر کی ہے۔ جہاں تک اہانت رسالت اور توہین وتنقیصِ نبوّت سے اِس درخواست کا تعلّق ہے مَیں اِس سے پُوری طرح مُتفق ہوں اور دلائلِ شرعیہ (کتاب وسُنّت، اِجماعِ اُمّت اور تصریحاتِ عُلماءِ دین) کے مُطابق مَیں اس کی مکمّل تائید اور حمایت کرتا ہوں۔ اِس سلسلے میں میرا تفصیلی بیان درج ذیل ہے۔

ہر کتاب وسنت' اجماعِ اُمت اور تصریحاتِ آئمہ دین کے مطابق توہینِ رسول کی سزا صرف قتل ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی صریح مخالفت توہینِ رسول ہے۔قرآنِ مجید نے اِس جرم کی سزا قتل بیان کی ہے۔ اِسی بناء پر کافروں سے قتال کا حکم دیا گیا۔قرآنِ مجید میں ہے۔

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَآقُّوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

(پارہ:۹ سورہ الانفال آیت نمبر۱۳)

(ا) یہ (یعنی کافروں کو قتل کرنے کا حکم) (مدارک ج۲ ص۱۷۱ ☆ خازن ج۲ ص۱۷۱ ☆ البحر المحیط ج۴ ص۴۷۱) اس لئے ہے کہ انہوں نے اللہ اور اُس کے رسول ﷺ کی صریح مخالفت کر کے اُن کی توہین کا ارتکاب کیا۔توہینِ رسول کے کفر ہونے پر بکثرت آیاتِ قرآنیہ شاہد ہیں۔مثلاً وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ ○ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ ﴿پ۱۰ سورہ التوبۃ آیت نمبر ۶۵' ۶۶﴾

ترجمہ: اور اگر آپ اُن سے پوچھیں تو وہ ضرور کہیں گے ہم تو صرف ہنسی مذاق کرتے تھے۔آپ (اُن سے) کہیں' کیا تم اللہ اور اُس کی آیتوں اور اُس کے رسول (ﷺ) کے ساتھ ہنسی مذاق کرتے ہو۔کوئی عذر نہ کرو۔بے شک ایمان کے بعد تم نے کفر کیا۔

مسلمان کہلانے کے بعد کفر کرنے والا مرتد ہوتا ہے اور ازروئے قرآن مرتد کی سزا صرف قتل ہے۔اللہ تعالیٰ نے فرمایا: قُلْ لِّلْمُخَلَّفِيْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ سَتُدْعَوْنَ اِلٰى قَوْمٍ اُولِىْ بَاْسٍ شَدِيْدٍ تُقَاتِلُوْنَهُمْ اَوْ يُسْلِمُوْنَ ﴿پ۲۶ سورہ الفتح آیت نمبر۱۶﴾ ترجمہ: اے رسول (ﷺ) پیچھے رہ جانے والے دیہاتیوں سے



فرمادیجئے' عنقریب تم سخت جنگ کرنے والوں کی طرف بلائے جاؤ گے۔تم اُن سے قتال کرتے رہو گے یا وہ مسلمان ہو جائیں گے۔یہ آیت مرتدینِ اہلِ یمامہ کے حق میں بطورِ اخبار بالغیب نازل ہوئی۔اگرچہ بعض علماء نے اِس مقام پر فارس وروم وغیرہ کا ذکر بھی کیا ہے' لیکن حضرت حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ کی حسبِ ذیل روایت نے اس آیت کو مرتدین بنی حنیفہ (اہلِ یمامہ) کے حق میں متعین کر دیا۔

عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِيْجٍ اِنَّا كُنَّا نَقْرَءُ هٰذِهِ الْاٰيَةَ فِيْمَا مَضٰى وَلَا نَعْلَمُ مَنْ هُمْ حَتّٰى دَعَا اَبُوْبَكْرٍ رضی اللہ عنہ اِلٰى قِتَالِ بَنِىْ حَنِيْفَةَ فَعَلِمْنَا اَنَّهُمْ اُرِيْدُوْا بِهَا

﴿البحر المحیط ج۸ ص۹۴' روح المعانی پ۲۶ ص۱۰۲﴾

ترجمہ: حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ گذشتہ زمانے میں ہم اِس آیت کو پڑھا کرتے تھے اور ہمیں معلوم نہ تھا کہ وہ کون لوگ ہیں۔یہاں تک کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے (مرتدین) بنی حنفیہ (اہلِ یمامہ) کے قتال کی طرف مسلمانوں کو بلایا۔اُس وقت ہم سمجھے کہ اِس آیت کریمہ میں یہ مرتدین ہی مراد ہیں۔

ثابت ہوا کہ اگر مرتد اسلام نہ لائے تو ازروئے قرآن اُس کی سزا قتل کے سوا کچھ نہیں۔قتلِ مرتد کے بارے میں متعدد احادیث وارد ہیں۔ اختصار کے پیشِ نظر صرف ایک حدیث پیش کی جاتی ہے۔

اُتِىَ عَلِىٌّ بِزَنَادِقَةٍ فَاَحْرَقَهُمْ (وَفِىْ رِوَايَةِ اَبِىْ دَاوٗدَ (ابی داود ج۲ ص۵۹۸) اَنَّ عَلِيًّا اَحْرَقَ نَاسًا اِرْتَدُّوْا عَنِ الْاِسْلَامِ) فَبَلَغَ ذٰلِكَ ابْنَ عَبَّاسٍ فَقَالَ لَوْ كُنْتُ اَنَا لَمْ اُحْرِقْهُمْ لِنَهْىِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لَا تُعَذِّبُوْا

بِعَذَابِ اللّٰهِ وَلَقَتَلْتُهُمْ لِقَوْلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ مَنْ بَدَّلَ دِيْنَهٗ فَاقْتُلُوْهُ

﴿صحیح بخاری ج ۱ ص ۴۲۳٬ ج ۲ ص ۱۰۲۳٬ ج ۲ ص ۱۰۹۶﴾

﴿ابوداؤد ج ۲ ص ۵۹۸٬ ترمذی ج ۱ ص ۱۷۶٬ نسائی ج ۲ ص ۱۵۱﴾

﴿ابن ماجہ ج ۱ ص ۱۸۵٬ مسند احمد ج ۵ ص ۲۳۱ عن معاذ﴾

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس (مرتد ہو جانے والے) زندیق لوگ لائے گئے تو آپ نے انہیں جلا دیا۔ اِس کی خبر حضرت عبداللہ بن عبّاس رضی اللہ عنہما کو پہنچی تو اُنہوں نے فرمایا٬ اگر (آپ کی جگہ) میں ہوتا تو اُنہیں نہ جلاتا٬ کیونکہ رسُولُ اللہ ﷺ نے فرمایا٬ اللہ کے عذاب کے ساتھ کسی کو عذاب نہ دو٬ اور مَیں اُنہیں قتل کرا دیتا٬ کیونکہ رسُولُ اللہ ﷺ نے فرمایا: جو (مسلمان) اپنے دِین سے پھر جائے اُسے قتل کر دو۔

## قتلِ مرتد کے بارے میں صحابہ رضی اللہ عنہم کا طرزِ عمل

حضرت صدّیقِ اکبر رضی اللہ عنہ نے مسند خلافت پر بیٹھتے ہی جس شِدّت کے ساتھ مرتدین کو قتل کیا محتاجِ بیان نہیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے لئے مرتد کو زندہ دیکھنا ناقابل برداشت تھا۔ حضرت ابُومُوسیٰ اشعری اور حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہما دونوں رسُولُ اللہ ﷺ کی طرف سے یمن کے دو مختلف حِصّوں پر حاکم تھے۔ ایک دفعہ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ٬ حضرت ابومُوسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مُلاقات کے لئے آئے۔ ایک بندھے ہوئے شخص کو دیکھ کر انہوں نے پوچھا یہ کون ہے؟ ابُومُوسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

كَانَ يَهُوْدِيًّا فَاَسْلَمَ ثُمَّ تَهَوَّدَ قَالَ اِجْلِسْ قَالَ لَا اَجْلِسُ حَتّٰى



يُقْتَلَ قَضَاءُ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَاَمَرَ بِهٖ فَقُتِلَ

﴿تفسیر مظہری ج ۳ ص ۱۳۵ ☆ روح المعانی پ ۶ ص ۱۶۰﴾

ترجمہ: یہ یہودی تھا٬ مسلمان ہوئے کے بعد پھر یہودی (ہو کر مرتد) ہو گیا۔ حضرت ابومُوسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو بیٹھنے کے لئے کہا۔ اُنہوں نے تین بار فرمایا: جب تک اِسے قتل نہ کر دیا جائے مَیں نہیں بیٹھوں گا۔ (قتلِ مُرتَد) اللہ اور اُس کے رسول کا فیصلہ ہے چنانچہ حضرت ابومُوسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کے حکم سے اُسے اُسی وقت قتل کر دیا گیا۔

## گُستاخ رسول ﷺ کا قتل

غلافِ کعبہ سے لِپٹے ہوئے توہینِ رسُول کے مُرتکب مُرتَد کو مسجد حرام میں قتل کرنے کا حکم رسُولُ اللہ ﷺ نے دیا۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فتح مکہ کے دِن رسُولُ اللہ ﷺ مکہ مکرمہ میں تشریف فرما تھے۔ کسی نے حضور ﷺ سے عرض کی: یارسُول اللہ ﷺ (آپ کی شان میں توہین کرنے والا) ابنِ خطل کعبہ کے پردوں سے لپٹا ہوا ہے۔ آپ نے فرمایا "اقتلوہ" اُسے قتل کر دو۔

﴿بخاری کتاب المغازی٬ باب این رکز النبی ﷺ الرایۃ یوم الفتح٬﴾

﴿سنن ابوداؤد کتاب الجہاد٬ باب فی الاسیر یقتل ولا یعرض علیہ السلام﴾

یہ عبداللہ بن خطل مرتد تھا۔ اِرداد کے بعد اُس نے کچھ ناحق قتل کئے رسول اللہ ﷺ کی ہجو میں شعر کہہ کر حضُور ﷺ کی شان میں توہین و تنقیص کیا کرتا تھا۔ اُس نے دو گانے والی لونڈیاں اِس لئے رکھی ہوئی تھیں کہ وہ حضور ﷺ کی ہجو میں

اشعار گایا کریں۔ جب حضور ﷺ نے اُس کے قتل کا حکم دیا تو اُسے غلاف کعبہ سے باہر نکال کر باندھا گیا اور مسجدِ حرام میں مقامِ ابراہیم اور زم زم کے درمیان اُس کی گردن ماری گئی۔

﴿فتح الباری جلد ۸ ص ۱۳، عمدۃ القاری جلد ۸ ص ۳۴۷، ارشاد الساری جلد ۶ ص ۳۹۲﴾

یہ صحیح ہے کہ اُس دن ایک ساعت کے لئے حرم مکہ کو حضور ﷺ کے لئے حلال قرار دیا گیا تھا، لیکن بالخصوص مسجد حرام میں مقام ابراہیم اور زم زم کے درمیان اُس کا قتل کیا جانا اِس بات کی دلیل ہے کہ گستاخِ رسول باقی مرتدین سے بدرجہا بدتر و بدحال ہے۔

## اجماعِ امت

۱۔قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ سُحْنُوْنَ اَجْمَعَ الْعُلَمَاءِ اِنَّ شَاتِمَ النَّبِیِّ ﷺ الْمُتَنَقِّصُ لَهٗ كَافِرٌ وَالْوَعِيْدُ جَارٍ عَلَيْهِ بِعَذَابِ اللهِ لَهٗ وَحُكْمُهٗ عِنْدَ الْاُمَّةِ الْقَتْلُ وَمَنْ شَكَّ فِىْ كُفْرِهٖ وَعَذَابِهٖ كَفَرَ۔

﴿الشفاء ج ۲ ص ۲۱۵، ۲۱۶ ☆ نسیم الریاض شرح الشفاء جلد ۴ ص ۳۳۸﴾

﴿الدر المختار جلد ۳ ص ۳۱۷ ☆ الصارم المسلول ص ۴﴾

ترجمہ: محمد بن سحنون نے فرمایا: علماءِ اُمّت کا اجماع ہے کہ نبی کریم ﷺ کو گالی دینے والا، حضور ﷺ کی توہین کرنے والا کافر ہے اور اُس کے لئے اللہ تعالیٰ کے عذاب کی وعید جاری ہے اور اُمت کے نزدیک اُس کا حکم قتل ہے۔ جو اُس کے کفر اور عذاب میں شک کرے کافر ہے۔

۲۔وَقَالَ اَبُوْ سُلَيْمَانَ الْخَطَّابِىُّ لَا اَعْلَمُ اَحَدًا مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ اخْتَلَفَ



فِىْ وُجُوْبِ قَتْلِهٖ اِذَا كَانَ مُسْلِمًا۔

﴿الشفاء جلد ۲ ص ۲۱۶ ☆ فتح القدیر شرح ہدایہ ج ۴ ص ۴۰۷ ☆ الصارم المسلول ص ۴﴾

ترجمہ: امام ابوسلیمان الخطابی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا جب مسلمان کہلانے والا نبی ﷺ کے سبّ (گالی) کا مُرتکب ہو تو میرے علم میں کوئی ایسا مسلمان نہیں جس نے اُس کے قتل میں اختلاف کیا ہو۔

۳۔وَاَجْمَعَتِ الْاُمَّةُ عَلٰى قَتْلِ مُتَنَقِّصِهٖ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ وَسَابِّهٖ

﴿الشفاء جلد ۲ ص ۲۱۱﴾

ترجمہ: اور اُمت کا اجماع ہے کہ مسلمان کہلا کر حضور ﷺ کی شان میں سبّ اور تنقیص کرنے والا قتل کیا جائے گا۔

۴۔قَالَ اَبُوْبَكْرِ بْنُ الْمُنْذِرِ اَجْمَعَ عَوَامُّ اَهْلِ الْعِلْمِ عَلٰى اَنَّ مَنْ سَبَّ النَّبِیَّ ﷺ يُقْتَلُ قَالَ ذٰلِكَ مَالِكُ بْنُ اَنَسٍ وَاللَّيْثُ وَاَحْمَدُ وَاِسْحَاقُ وَهُوَ مَذْهَبُ الشَّافِعِیِّ قَالَ الْقَاضِیْ اَبُوالْفَضْلِ وَهُوَ مُقْتَضٰى قَوْلِ اَبِیْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رضی اللہ عنہ وَلَا تُقْبَلُ تَوْبَتُهٗ عِنْدَ هٰؤُلَاءِ وَبِمِثْلِهٖ قَالَ اَبُوْحَنِيْفَةَ وَاَصْحَابُهٗ وَالثَّوْرِیُّ وَاَهْلُ الْكُوْفَةِ وَالْاَوْزَاعِیُّ فِى الْمُسْلِمِيْنَ لٰكِنَّهُمْ قَالُوْا هِىَ رِدَّةٌ۔ ﴿الشفاء جلد ۲ ص ۲۱۵﴾

ترجمہ: امام ابوبکر بن منذر نے فرمایا: عامۂ علماء اِسلام کا اجماع ہے کہ جو شخص نبی کریم ﷺ کو سبّ کرے، قتل کیا جائے گا۔ اُن ہی میں سے مالک بن انس، لیث، احمد، اسحاق (رحمہم اللہ) ہیں، اور یہی امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب ہے۔ قاضی عیاض نے فرمایا: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے قول کا یہی مقتضٰی ہے۔ (پھر فرماتے ہیں) اور ان آئمہ کے نزدیک اُس کی توبہ بھی قبول نہ کی جائے گی۔ امام

ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ' اُن کے شاگردوں' امام ثوری رحمۃ اللہ علیہ ' کوفہ کے دُوسرے علماء اور امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول بھی اِسی طرح ہے۔ اُن کے نزدیک یہ رِدّت ہے۔

۵۔ اِنَّ جَمِیْعَ مَنْ سَبَّ النَّبِیَّ ﷺ اَوْعَابَهٗ اَوْاَلْحَقَ بِهٖ نَقْصاً فِیْ نَفْسِهٖ اَوْنَسَبِهٖ اَوْدِیْنِهٖ اَوْخَصْلَةٍ مِّنْ خِصَالِهٖ اَوْ عَرَّضَ بِهٖ اَوْشَبَّهَهٗ بِشَیْءٍ عَلٰی طَرِیْقِ السَّبِّ لَهٗ اَوِالْاِزْرَاءِ عَلَیْهِ اَوِ التَّصْغِیْرِ بِشَانِهٖ اَوِالْغَضِّ مِنْهُ وَالْعَیْبِ لَهٗ فَهُوَ سَابٌّ لَهٗ وَالْحُکْمُ فِیْهِ حُکْمُ السَّابِ یُقْتَلُ کَمَا نُبَیِّنُهٗ وَلَا نَسْتَثْنِیْ فَصْلاً مِّنْ فُصُوْلِ هٰذَا الْبَابِ عَلٰی هٰذَا الْمَقْصَدِ وَلَا نَمْتَرِیْ فِیْهِ تَصْرِیْحاً کَانَ اَوْتَلْوِیْحاً...... وَهٰذَا کُلُّهٗ اِجْمَاعٌ مِّنَ الْعُلَمَاءِ وَاَئِمَّةِ الْفَتْوٰی مِنْ لَّدُنِ الصَّحَابَةِ رِضْوَانُ اللّٰهِ عَلَیْهِمْ اِلٰی هَلُمَّ جَرًّا۔

﴿الشفاء جلد۲ ص ۲۱۴ ☆ الصَّارِمُ الْمَسْلُوْل ص ۵۲۵ طبع بیروت﴾

ترجمہ: بے شک ہر وہ شخص جس نے نبی کریم ﷺ کو گالی دی یا حضور ﷺ کی طرف کسی عیب کو منسوب کیا یا حضور ﷺ کی ذاتِ مقدسہ' آپ ﷺ کے نسب' دین یا آپ ﷺ کی کسی خصلت سے کسی نقص کی نسبت کی یا آپ ﷺ پر طعنہ زنی کی یا جس نے بطریق سبّ اہانت یا تحقیرِ شان مبارک یا ذاتِ مقدسہ کی طرف کسی عیب کو منسوب کرنے کے لئے حضور ﷺ کو کسی چیز سے تشبیہ دی وہ حضور ﷺ کو صراحۃً گالی دینے والا ہے' اُسے قتل کر دیا جائے۔ ہم اِس حکم میں قطعاً کوئی اِستثناء نہیں کرتے' نہ ہم اِس میں کوئی شک کرتے ہیں۔ خواہ صراحۃً توہین ہو یا اِشارۃً کنایۃً۔ اور یہ سب علماءِ اُمّت اور اہلِ فتویٰ کا اجماع ہے۔ عہد صحابہ رضی اللہ عنہم سے لے کر آج تک۔

۶۔ وَالْحَاصِلُ اَنَّهٗ لَاشَکَّ وَلَا شُبْهَةَ فِیْ کُفْرِ شَاتِمِ النَّبِیِّ ﷺ وَفِیْ



اِسْتِبَاحَةِ قَتْلِهٖ وَهُوَ الْمَنْقُوْلُ عَنِ الْاَئِمَّةِ الْاَرْبَعَةِ۔

﴿فتاویٰ شامی حنفی ج ۳ ص ۳۲۱ ☆ ونحوہ الصارم المسلول للحنبلی ص ۴﴾

ترجمہ: خلاصہ یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ کو گالی دینے والے کے کفر اور اُس کے مستحقِ قتل ہونے میں کوئی شک و شبہ نہیں۔ چاروں آئمہ (امام ابو حنیفہ' امام مالک' امام شافعی' امام احمد بن حنبل) سے یہی منقول ہے۔

۷۔ کُلُّ مَنْ اَبْغَضَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ بِقَلْبِهٖ کَانَ مُرْتَدًّا فَالسَّابُّ بِطَرِیْقٍ اَوْلٰی ثُمَّ یُقْتَلُ حَدًّا عِنْدَنَا۔

﴿فتح القدیر' امام ابن ہمام حنفی ج ۴ ص ۴۰۷﴾

ترجمہ: جو شخص رسول اللہ ﷺ سے اپنے دِل میں بغض رکھے وہ مُرتد ہے۔ آپ کو گالی دینے والا تو بطریقِ اولیٰ مستحقِ گردن زدنی ہے۔ پھر (مخفی نہ رہے کہ) یہ قتل ہمارے نزدیک بطورِ حد ہوگا۔

۸۔ اَیُّمَا رَجُلٍ مُّسْلِمٍ سَبَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَوْکَذَّبَهٗ اَوْعَابَهٗ اَوْتَنَقَّصَهٗ فَقَدْ کَفَرَ بِاللّٰهِ وَبَانَتْ مِنْهُ زَوْجَتُهٗ۔

﴿کتاب الخراج امام ابو یوسف ص ۱۸۲' فتاویٰ شامی ج ۳ ص ۳۱۹﴾

ترجمہ: جو مسلمان رسول اللہ ﷺ کو سبّ کرے یا تکذیب کرے یا عیب لگائے یا آپ کی تنقیصِ شان کا (کسی اور طرح سے) مرتکب ہو اُس نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ کفر کیا اور اُس سے اُس کی زوجہ اُس کے نکاح سے نکل گئی۔

۹۔ اذا عاب الرّجل النّبیّ ﷺ فی شیٔ کان کافر اوکذا قال بعض العلماء لو قال لشعر النبی ﷺ شعیر فقد کفر وعن ابی حفص الکبیر من عاب النّبیّ ﷺ بشعرة من شعرته الکریمة فقد کفر وذکر

فی الاصل ان شتم النبیؐ کفر۔

﴿فتاویٰ قاضی خان ج ۴ ص ۸۸۲ طبع نولکشور﴾

ترجمہ: کسی شے میں حضور ﷺ پر عیب لگانے والا کافر ہے اور اسی طرح بعض علماء نے فرمایا' اگر کوئی حضور ﷺ کے بال مبارک کو ''شعر'' کے بجائے (بصیغۂ تصغیر) ''شُعَیر'' کہہ دے تو وہ کافر ہو جائے گا' اور امام ابوحفص الکبیر (حنفی) سے منقول ہے کہ اگر کسی نے حضور ﷺ کے کسی ایک بال مبارک کی طرف بھی عیب منسوب کیا تو وہ کافر ہو جائے گا اور امام محمد نے ''مبسوط'' میں فرمایا کہ نبی ﷺ کو گالی دینا کفر ہے۔

۱۰۔ وَلَا خِلَافَ بَیْنَ الْمُسْلِمِیْنَ اَنَّ مَنْ قَصَدَ النَّبِیَّ ﷺ بِذٰلِكَ فَھُوَ مِمَّنْ یَنْتَحِلُ الْاِسْلَامَ اَنَّهُ مُرْتَدٌّ یَسْتَحِقُّ الْقَتْلَ۔

﴿احکام القرآن للجصاص جلد ۳ ص ۱۰۶﴾

ترجمہ: کسی مسلمان کو اس میں اختلاف نہیں کہ جس شخص نے نبی کریم ﷺ کی اہانت وایذا رسانی کا قصد کیا اور وہ مسلمان کہلاتا ہے' وہ مرتد مستحق قتل ہے۔

یہاں تک کہ ہمارے بیان سے یہ بات واضح ہو گئی کہ کتاب وسنت' اجماع اُمت اور اقوال علمائے دین کے مطابق گستاخ رسول ﷺ کی سزا یہی ہے کہ وہ حدًا قتل کیا جائے۔ اس کے بعد حسب ذیل امور کی وضاحت بھی ضروری ہے۔

ا۔ بارگاہِ نبوت کی توہین وتنقیص کو موجب حدِ جرم قرار دینے کے لئے یہ شرط صحیح نہیں کہ گستاخی کرنے والے نے مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو مشتعل کرنے کی غرض سے گستاخی کی ہو۔ یہ شرط ہر گستاخ نبوت کے تحفظ کے مترادف ہو گی اور توہین رسالت کا دروازہ کھل جائے گا۔ ہر گستاخ نبوت اپنے



جرم کی سزا سے بچنے کے لئے یہ کہہ کر چھوٹ جائے گا کہ مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو مشتعل کرنا میری غرض نہ تھی۔ علاوہ ازیں یہ شرط کتاب اللہ کے بھی منافی ہے۔ سورہ توبہ کی آیت ہم لکھ چکے ہیں کہ توہین کرنے والے منافقوں کا یہ عذر کہ ہم تو آپس میں صرف دل لگی کرتے تھے' ہماری غرض توہین نہ تھی۔ نہ مسلمانوں کے مذہبی جذبات مشتعل کرنا ہمارا مقصد تھا۔ اللہ تعالیٰ نے مسترد کر دیا اور واضح طور پر فرمایا: لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِیْمَانِكُمْ۔

(پارہ ۱۰ سورہ التوبہ آیت نمبر ۶۶) بہانے نہ بناؤ' ایمان کے بعد تم نے کفر کیا۔

۲۔ صریح توہین میں نیت کا اعتبار نہیں ''رَاعِنَا'' کہنے کی ممانعت کے بعد اگر کوئی صحابی نیت توہین کے بغیر حضور ﷺ کو ''رَاعِنَا'' کہتا تو وہ وَاسْمَعُوْا وَلِلْكَافِرِیْنَ عَذَابٌ اَلِیْمٌ کی قرآنی وعید کا مستحق قرار پاتا' جو اس بات کی دلیل ہے کہ نیت توہین کے بغیر بھی حضور ﷺ کی شان میں توہین کا کلمہ کہنا کفر ہے۔

امام شہاب الدین خفاجی حنفی ارقام فرماتے ہیں۔

اَلْمَدَارُ فِی الْحُكْمِ بِالْكُفْرِ عَلَی الظَّوَاهِرِ وَلَا نَظَرَ لِلْمَقْصُوْدِ وَالنِّیَّاتِ وَلَا نَظَرَ لِقَرَائِنِ حَالِهٖ۔

﴿نسیم الریاض شرح الشفاء ج ۴ ص ۴۲۶﴾

توہین رسالت پر حکمِ کفر کا مدار ظاہر الفاظ پر ہے۔ توہین کرنے والے کے قصد ونیت اور اُس کے قرائن حال کو نہیں دیکھا جائے گا' ورنہ توہین رسالت کا دروازہ کبھی بند نہ ہو سکے گا۔ کیونکہ ہر گستاخ یہ کہہ کر بری ہو جائے گا کہ میری نیت اور ارادہ توہین کا نہ تھا۔ لہٰذا ضروری ہے کہ توہینِ صریح میں کسی گستاخ نبوت کی نیت اور قصد کا اعتبار نہ کیا جائے۔

۳۔ یہاں اِس شُبہ کا اِزالہ بھی ضروری ہے کہ اگر کسی مسلمان کے کلام میں ننانوے وُجوہ کُفر کی ہوں اور اِسلام کی صرف ایک وجہ کا اِحتمال ہو تو فُقہاء کا قول ہے کہ کُفر کا فتویٰ نہیں دیا جائے گا۔ اِس کا اِزالہ یہ ہے کہ فقہاء کا یہ قول اِس تقدیر پر ہے کہ کسی مسلمان کے کلام میں ننانوے وُجوہ کُفر کا صرف اِحتمال ہو، کُفرِ صریح نہ ہو، لیکن جو کلام مفہوم توہین میں صریح ہو اُس میں کسی وجہ کو ملحوظ رکھ کر تاویل کرنا جائز نہیں، اِس لئے کہ لفظ صریح میں تاویل نہیں ہوسکتی۔

قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا

قَالَ حَبِیْبُ ابْنُ الرَّبِیْعِ لِاَنَّ اِدِّعَاءَ التَّاوِیْلِ فِیْ لَفْظٍ صُرَاحٍ لَا یُقْبَلُ۔

﴿الشفاء ج ۲ ص ۲۱۷﴾

ترجمہ: حبیب بن ربیع نے فرمایا کہ لفظِ صریح میں تاویل کا دعویٰ قبول نہیں کیا جائے گا۔

کسی کلام کا توہینِ صریح ہونا عرف اور مُحاورے پر مبنی ہے۔ معذرت کے ساتھ بطورِ مثال عرض کرتا ہوں کہ اگر کسی کو ''وَلَدُ الْحَرَام'' کہا جائے اور کہنے والا لفظ حرام کی تاویل کرے اور کہے کہ میں نے اَلْمَسْجِدُ الْحَرَام اور بیتُ الحرام کی طرح مُعظّم و مُحترم کے معنی میں یہ لفظ بولا ہے تو اُس کی یہ تاویل کسی ذی فہم کے نزدیک قابلِ قبول نہ ہو گی، کیونکہ عُرف اور مُحاورے میں ''وَلَدُ الْحَرَام'' کا لفظ گالی اور توہین ہی کے لئے بولا جاتا ہے۔ اِسی طرح ہر وُہ کلام جس سے عُرف و مُحاورے میں توہین کے مَعانی مفہوم ہوتے ہوں، توہین ہی قرار پائے گا، خواہ اُس میں ہزار تاویلیں ہی کیوں نہ کی جائیں۔ عُرف اور مُحاورے کے خلاف تاویل مُعتبر نہ ہوگی۔



۴۔ یہاں اِس شُبے کو دُور کرنا بھی ضروری سمجھتا ہوں کہ اگر توہین رسُول کی سزا حدًّا قتل کرنا ہے تو کئی مُنافقین نے حضور ﷺ کی صریح توہین کی۔ بعض اوقات صحابہ کرام علیہم الرضوان نے عرض کی کہ حضور ﷺ ہمیں اجازت دیں کہ ہم اِس گستاخ کو قتل کر دیں لیکن حضور ﷺ نے اِجازت نہیں دی

اِبنِ تیمیہ نے اِس کے مُتعدد جوابات لکھے ہیں جن کا خلاصہ حسبِ ذیل ہے۔

الف:۔ اُس وقت اُن لوگوں پر حد قائم کرنا فسادِ عظیم کا مُوجب تھا۔ اُن کے کلماتِ توہین پر صبر کر لینا اُس فساد کی نسبت آسان تھا

ب:۔ مُنافقین اِعلانیہ توہینِ رسالت نہ کرتے تھے بلکہ آپس میں چُھپ کر حضور ﷺ کے حق میں توہین آمیز باتیں کیا کرتے تھے۔

ج:۔ مُنافقین کے اِرتکابِ توہین کے موقع پر صحابہ کرام کا حضور ﷺ سے اُن کے قتل کی اِجازت طلب کرنا اِس بات کی دلیل ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جانتے تھے کہ گستاخِ رسُول کی سزا قتل ہے۔ گستاخانِ شانِ رسالت ابو رافع یہودی اور کعب بن اشرف کو قتل کرنے کا حکم رسولُ اللہ ﷺ نے صحابہ کو دیا تھا۔ اِس حکم کی بناء پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو علم تھا کہ حضور ﷺ کی شان میں توہین کرنے والا قتل کا مُستحق ہے۔

۵۔ رسُول اللہ ﷺ کے لئے جائز تھا کہ وُہ اپنے گستاخ اور مُوذی کو اپنی حیات میں معاف فرما دیں لیکن اُمّت کے لئے جائز نہیں کہ وُہ حضور ﷺ کے گستاخ کو معاف کر دے۔ نبی اکرم ﷺ اور دیگر اَنبیائے کرام علیہم السلام اللہ تعالیٰ کے اِس حکم کو بجا لائے کہ ''آپ معافی کو اِختیار فرمائیں اور جاہلوں سے مُنہ پھیر لیں

